مجھ سے نظریں تو ملاؤ کہ ہزاروں چہرے
میری آنکھوں میں سُلگتے ہیں سوالوں کی طرح

اور تو مجھ کو ملا کیا مری محنت کا صِلا
چند سکّے ہیں میرے ہاتھ میں چھالوں کی طرح

جستجو نے کسی منزل پہ ٹھہرنے نہ دیا
ہم بھٹکتے رہے آوارہ خیالوں کی طرح

زندگی جس کو ترا پیار ملا وہ جانے
ہم تو ناکام رہے چاہنے والوں کی طرح



آئے کیا کیا یاد نظر جب پڑتی اُن دالانوں پر
اُس کا کاغذ چپکا دینا گھر کے روشن دانوں پر
آج بھی جیسے شانے پر تم ہاتھ ے رکھ دیتی ہو
چلتے چلتے رُک جاتا ہوں ساڑی کے دوکانوں پر
برکھا کی تو بات ہی چھوڑو، چنچل ہے پُروائی بھی
جانے کس کا سبز دوپٹّا پھینک گئی ہے دھانوں پر
شہر کے تپتے فٹ پاتھوں پر گاؤں کے موسم ساتھ چلیں
بوڑھے برگد ہاتھ سا رکھ دیں میرے جلتے شانوں پر
سستے داموں ے تو آتے لیکن دل تھا بھر آیا
جانے کس کا نام کھُدا تھا پیتل کے گلدانوں پر
اُس کا کیا من بھید بتاؤں، اُس کا کیا انداز کہوں
بات بھی میری سُننا چاہے، ہاتھ بھی رکھے کانوں پر
اور بھی سینہ کسنے لگتا، اور کمر بل کھا جاتی
جب بھی اُس کے پاؤں پھسلنے لگتے تھے ڈھلوانوں پر

شعر تو اُن پر لکھّے لیکن اوروں سے منسوب کیے
اُن کو کیا کیا غصّہ آیا، نظموں کے عنوانوں پر
یارو اپنے عشق کے قصّے یوں بھی کم مشہور نہیں
کل تو شاید ناول لکھّے جائیں، ان رومانوں پر



اشعار مرے یوں تو زمانے کے لیے ہیں
کچھ شعر فقط اُن کو سُنانے کے لیے ہیں

اب یہ بھی نہیں ٹھیک کہ ہر درد مٹا دیں
کچھ درد کلیجے سے لگانے کے لیے ہیں

آنکھوں میں جو بھر لوگے تو کانٹوں سے چُبھیں گے
یہ خواب تو پلکوں پہ سجانے کے لیے ہیں

دیکھوں ترے ہاتھوں کو تو لگتا ہے ترے ہاتھ
مندر میں فقط دیپ جلانے کے لیے ہیں

سوچو تو بڑی چیز ہے تہذیب بدن کی
ورنہ تو بدن آگ بجھانے کے لیے ہیں

یہ علم کا سودا، یہ رسالے، یہ کتابیں
اک شخص کی یادوں کو بھُلانے کے لیے ہیں



صبح کی آس کسی لمحے جو گھٹ جاتی ہے
زندگی سہم کے خوابوں سے لپٹ جاتی ہے
شام ڈھلتے ہی ترا درد چمک اُٹھتا ہے
تیرگی دور تلک رات کی، چھٹ جاتی ہے
اپنے تابندہ خیالوں کو چھپا کر مت رکھ
روشنی کم نہیں ہوتی ہے جو بٹ جاتی ہے
برف سینوں کی نہ پگھلے تو یہی رودِ حیات
جوئے کم آب کی مانند سمٹ جاتی ہے
آہٹیں کونسی خوابوں میں بسی ہیں جانے
آج بھی رات گئے نیند اُچٹ جاتی ہے
ہاں خبردار! کہ اک لغزشِ پا سے بھی کبھی
ساری تاریخ کی رفتار پلٹ جاتی ہے



آراستہ بدن پہ ہیں زخموں کے پیرہن
شاید یہ لوگ کوئے بہاراں سے آئے ہیں

کیا یونہی جگمگائے ہیں منزل کے راستے
لاکھوں چراغ خونِ شہیداں سے آئے ہیں

اے دہر! ہم سے چاک قباؤں کا دن مَنا
سَو آفتاب جن کے گریباں سے آئے ہیں

ایسے میں زلفِ یار نہ ہم سے گریز کر
ہم آج تیرے پاس پریشاں سے آئے ہیں

وہ میرؔ کی غزل ہو کہ غالبؔ کی شاعری
نغمے تمام سازِ رگِ جاں سے آئے ہیں



اے دردِ عشق تجھ سے مُکرنے لگا ہوں میں
مجھ کو سنبھال، حد سے گزرنے لگا ہوں میں

پہلے حقیقتوں ہی سے مطلب تھا، اور اب
ایک آدھ بات فرض بھی کرنے لگا ہوں میں

ہر آن ٹوٹتے یہ عقیدوں کے سلسلے
لگتا ہے جیسے آج بکھرنے لگا ہوں میں

اے چشمِ یار! میرا سُدھرنا محال تھا
تیرا کمال ہے کہ سُدھرنے لگا ہوں میں

یہ مہر و ماہ، ارض و سما مجھ میں کھو گئے
اک کائنات بن کے اُبھرنے لگا ہوں میں

اتنوں کا پیار مجھ سے سنبھالا نہ جائے گا!
لوگو! تمھارے پیار سے ڈرنے لگا ہوں میں

دلّی! کہاں گئیں ترے کوچوں کی رونقیں
گلیوں سے سر جھکا کے گزرنے لگا ہوں میں



ہم نے کاٹی ہیں تری یاد میں راتیں اکثر
دل سے گزری ہیں ستاروں کی براتیں اکثر

اور تو کون ہے جو مجھ کو تسلّی دیتا
ہاتھ رکھ دیتی ہیں دل پر تری باتیں اکثر

حُسن شائستہ تہذیبِ الم ہے شاید
غمزدہ لگتی ہیں کیوں چاندنی راتیں اکثر

حال کہنا ہے کسی سے تو مخاطب ہے کوئی
کتنی دلچسپ ہوا کرتی ہیں باتیں اکثر

عشق رہزن نہ سہی، عشق کے ہاتھوں پھر بھی
ہم نے لُٹتی ہوئی دیکھی ہیں براتیں اکثر

ہم سے اکبار بھی جیتا ہے نہ جیتے گا کوئی
وہ تو ہم جان کے کھا لیتے ہیں ماتیں اکثر

اُن سے پوچھو کبھی چہرے بھی پڑھے ہیں تم نے
جو کتابوں کی کیا کرتے ہیں باتیں اکثر

ہم نے اُن تند ہواؤں میں جلائے ہیں چراغ
جن ہواؤں نے اُلٹ دی ہیں بساطیں اکثر



سُنو! چاند بھی چمکیں گے تو کیا بات بنے گی
تم آئے تو اس رات کی اوقات بنے گی

اُن سے یہی کہہ آئیں کہ اب ہم نہ ملیں گے
آخر کوئی تقریبِ ملاقات بنے گی

اے ناوکِ غم دل میں ہے اک بوند لہو کی
کچھ اور تو کیا ہم سے مدارات بنے گی

یہ ہم سے نہ ہوگا کہ کسی ایک کو چاہیں
اے عشق! ہماری نہ ترے سات بنے گی

حیرت کدۂ حسن کہاں ہے ابھی دُنیا
کچھ اور نکھر لے تو، طلسمات بنے گی

یہ کیا ہے کہ بڑھتے چلو بڑھتے چلو آگے
جب بیٹھ کے سوچیں گے تو کچھ بات بنے گی



لوگ کہتے ہیں کہ تو اب بھی خفا ہے مجھ سے
تیری آنکھوں نے تو کچھ اور کہا ہے مجھ سے

ہائے اس وقت کو کوسوں کہ دُعا دوں یارو
جس نے ہر درد مرا چھین لیا ہے مجھ سے

دل کا یہ حال کہ دھڑکے ہی چلا جاتا ہے
ایسا لگتا ہے کوئی جرم ہوا ہے مجھ سے

کھو گیا آج کہاں رزق کا دینے والا
کوئی روٹی جو کھڑا مانگ رہا ہے مجھ سے

اب مرے قتل کی تدبیر تو کرنی ہوگی
کون سا راز ہے تیرا جو چھپا ہے مجھ سے



زلفیں، سینہ، ناف، کمر
ایک ندی میں کتنے بھنور

صدیوں صدیوں میرا سفر
منزل منزل راہ گذر

کتنا مشکل، کتنا کٹھن
جینے سے جینے کا ہنر

گاؤں میں آکر شہر بسے
گاؤں بچارے جائیں کدھر

پھونکنے والے سوچا بھی
پھیلے گی یہ آگ کدھر

لاکھ طرح سے نام ترا
بیٹھا لکھوں کاغذ پر

چھوٹے چھوٹے ذہن کے لوگ
ہم سے اُن کی بات نہ کر

پیٹ پہ پتّھر باندھنے
ہاتھ میں سجتے ہیں پتّھر
رات کے پیچھے رات چلے
خواب ہوا ہر خوابِ سحر
شب بھر تو آوارہ پھرے
لوٹ چلیں اب اپنے گھر



ایک تو نیناں کجرارے اور تِس پر ڈوبے کا جل میں
بجلی کی بڑھ جائے چمک کچھ اور بھی گہرے بادل میں
آج ذرا للچائی نظر سے اُس کو بس کیا دیکھ لیا
پگ پگ اُس کے دل کی دھڑکن اُتری آئے پایل میں
پیاسے پیاسے نیناں اُس کے جانے پگلی چاہے کیا
تٹ پر جب بھی جاوے، سوچے، ندیا بھرلوں چھاگل میں
صبح نہانے جوڑا کھولے، ناگ بدن سے آ لپٹیں
اُس کی رنگت، اُس کی خوشبو کتنی ملتی صندل میں
چاند کی پتلی نوک پہ جیسے کوئی بادل ٹِک جائے
ایسے اُس کا گرتا آنچل اٹکے آڑی ہیکل میں
گوری اس سنسار میں مجھ کو ایسا تیرا روپ لگے
جیسے کوئی دیپ جلا ہو گھور اندھیرے جنگل میں
کھڑکی کی باریک جھِری سے کون یہ مجھ تک آجائے
جسم چُرائے، نین جھکائے، خوشبو باندھے آنچل میں

پیار کی یوں ہر بوند جلا دی میں نے اپنے سینے میں
جیسے کوئی جلتی ماچس ڈال دے پی کر بوتل میں
آج پتا کیا، کون سے لمحے کون سا طوفاں جاگ اُٹھے
جانے کتنی درد کی صدیاں گونج رہی ہیں پل پل میں
ہم بھی کیا ہیں کل تک ہم کو فکر سکوں کی رہتی تھی
آج سکوں سے گھبراتے ہیں، چین ملے ہے ہل چل میں



خود بخود مے ہے کہ شیشے میں بھری آوے ہے
کس بلا کی تمھیں جادو نظری آوے ہے

دل میں در آوے ہے ہر صبح کوئی یاد ایسے
جوں دبے پاؤں نسیمِ سحری آوے ہے

اور بھی زخم ہوئے جاتے ہیں گہرے دل کے
ہم تو سمجھے تھے تمھیں چارہ گری آوے ہے

ایک قطرہ بھی لہو جب نہ رہے سینے میں
تب کہیں عشق میں کچھ بے جگری آوے ہے

چاکِ داماں و گریباں کے بھی آداب ہیں کچھ
ہر دوانے کو کہاں جامہ دری آوے ہے

شجرِ عشق تو مانگے ہے لہو کے آنسو
تب کہیں جا کے کوئی شاخ ہری آوے ہے

تو کبھی راگ، کبھی رنگ، کبھی خوشبو ہے
کیسی کیسی نہ تجھے عشوہ گری آوے ہے

آپ اپنے کو بھلانا کوئی آسان نہیں
بڑی مشکل سے میاں، بے خبری آوے ہے
اے مرے شہرِ نگاراں[1] ترا کیا حال ہوا
چپّے چپّے پہ مری آنکھ بھری آوے ہے
صاحبو! حسن کی پہچان کوئی کھیل نہیں
دل لہو ہو تو کہیں دیدہ وری آوے ہے

---

[1] لکھنؤ



حوصلہ کھو نہ دیا تیری نہیں سے ہم نے
کتنی شکنوں کو چُنا تیری جبیں سے ہم نے

وہ بھی کیا دن تھے کہ دیوانہ بنے پھرتے تھے
سُن لیا تھا ترے بارے میں کہیں سے ہم نے

جس جگہ پہلے پہل نام ترا آتا ہے
داستاں اپنی سنائی ہے وہیں سے ہم نے

یوں تو احسان حسینوں کے اُٹھائے ہیں بہت
پیار لیکن جو کیا ہے تو، تمھیں سے ہم نے

کچھ سمجھ کر ہی خدا تجھ کو کہا ہے ورنہ
کون سی بات کہی اتنے یقیں سے ہم نے

کب سے آدم کی طرح توڑ رکھا ہے ناتا
اے علی گڑھ ترے فردوس حسیں سے ہم نے



بے صرفہ زندگی کی تلافی نہیں ہے یہ
انساں سے تجھ کو پیار ہے کافی نہیں ہے یہ
تجدیدِ وعدہ ہائے گذشتہ بجا، مگر
یہ تو نہیں کہ وعدہ خلافی نہیں ہے یہ
اس طرح میرے جُرم سے نظریں چُرا نہ لے
لگتا ہے اک سزا ہے معافی نہیں ہے یہ
تو اور مجھ کو بزم میں اذنِ کلام دے
کیا تیری مصلحت کے منافی نہیں ہے یہ



اسی سبب سے ہیں شاید، عذاب جتنے ہیں
جھٹک کے پھینک دو پلکوں پہ خواب جتنے ہیں

وطن سے عشق، غریبی سے بیر، امن سے پیار
سبھی نے اوڑھ رکھے ہیں نقاب جتنے ہیں

سمجھ سکے تو سمجھ، زندگی کی اُلجھن کو
سوال اُتنے نہیں ہیں، جواب جتنے ہیں



رنج و غم مانگے ہے اندوہ و بلا مانگے ہے
دل وہ مجرم ہے جو خود اپنی سزا مانگے ہے
چُپ ہے ہر زخمِ گلو، چُپ ہے شہیدوں کا لہو
دستِ قاتل ہے کہ محنت کا صِلا مانگے ہے
تو بھی اک دولت نایاب ہے، پر کیا کہیے
زندگی اور بھی کچھ تیرے سِوا مانگے ہے
کھوئی کھوئی یہ نگاہیں، یہ خمیدہ پلکیں
ہاتھ اٹھائے کوئی جس طرح دعا مانگے ہے
راس اب آئے گی اشکوں کی نہ آہوں کی فضا
آج کا پیار نئی آب و ہوا مانگے ہے
بانسری کا کوئی نغمہ نہ سہی، چیخ سہی
ہر سکوتِ شبِ غم کوئی صدا مانگے ہے
لاکھ منکر سہی پر ذوقِ پرستش میرا
آج بھی کوئی صنم، کوئی خدا مانگے ہے

سانس ویسے ہی زمانے کی رُکی جاتی ہے
وہ بدن اور بھی کچھ تنگ قبا مانگے ہے
دل ہر اک حال سے بیگانہ ہوا جاتا ہے
اب توجہّ، نہ تغافل، نہ اَدا مانگے ہے



وہ آنکھ ابھی دل کی کہاں بات کرے ہے
کمبخت ملے ہے تو سوالات کرے ہے

وہ لوگ جو دیوانۂ آدابِ وفا تھے
اس دَور میں تو اُن کی کہاں بات کرے ہے

کیا سوچ ہے، میں رات میں کیوں جاگ رہا ہوں
یہ کون ہے، جو مجھ سے سوالات کرے ہے

کچھ جس کی شکایت ہے نہ کچھ جس کی خوشی ہے
یہ کون سا برتاؤ مرے سات کرے ہے

دم سادھ لیا کرتے ہیں تاروں کے مدھر راگ
جب رات گئے تیرا بدن بات کرے ہے

ہر لفظ کو چھوتے ہوئے جو کانپ نہ جائے
برباد وہ الفاظ کی اوقات کرے ہے

ہر چند نیا ذہن دیا ہم نے غزل کو
پر آج بھی دل پاس روایات کرے ہے



چونک چونک اُٹھتی ہے محلوں کی فضا رات گئے
کون دیتا ہے یہ گلیوں میں صدا رات گئے

یہ حقائق کی چٹانوں سے تراشی دُنیا
اُوڑھ لیتی ہے طلسموں کی رِدا رات گئے

چُبھ کے رہ جاتی ہے سینے میں بدن کی خوشبو
کھول دیتا ہے کوئی بندِ قبا رات گئے

آؤ، ہم جسم کی شمعوں سے اُجالا کر لیں
چاند نکلا بھی تو نکلے گا ذرا رات گئے

تو نہ اب آئے تو کیا، آج تلک آتی ہے
سیڑھیوں سے ترے قدموں کی صدا رات گئے

دن کے ہنگاموں میں کیا کوئی کسک ہو محسوس
دل کی ہر چوٹ کا چلتا ہے پتا رات گئے

بھیگی بھیگی ہوئی موسم کی ہواؤں پہ نہ جا
دل پہ برسے گی شراروں کی گھٹا رات گئے

اب بھی آتی ہے تری یاد مگر کچھ ایسے
ٹمٹمائے کسی جنگل میں دِیا رات گئے

گھر میں پی لیں بھی تو کیا، آج بھی یاد آتی ہے
فرشِ مے خانہ پہ وہ لغزشِ پا رات گئے

پھیل جاتا ہے اُفق تا بہ اُفق میرا وجود
مجھ سے بھر جاتے ہیں یہ ارض و سما رات گئے

جاگ اُٹھتی ہے مرا شعر، مرا فن بن کے
خود مری روح کی پاکیزہ نوا رات گئے



اُفق اگرچہ پگھلتا دکھائی پڑتا ہے
مجھے تو دور سویرا دکھائی پڑتا ہے

ہمارے شہر میں بے چہرا لوگ بستے ہیں
کبھی کبھی کوئی چہرہ دکھائی پڑتا ہے

چلو کہ اپنی محبّت سبھی کو بانٹ آئیں
ہر ایک پیار کا بھوکا دکھائی پڑتا ہے

جو اپنی ذات سے اک انجمن کہا جائے
وہ شخص تک مجھے تنہا دکھائی پڑتا ہے

نہ کوئی خواب، نہ کوئی خلش، نہ کوئی خمار
یہ آدمی تو ادھورا دکھائی پڑتا ہے

لچک رہی ہیں شعاعوں کی سیڑھیاں پیہم
فلک سے کوئی اُترتا دکھائی پڑتا ہے

چمکتی ریت پہ یہ غسلِ آفتاب ترا
بدن تمام سُنہرا دکھائی پڑتا ہے



زمانہ آج نہیں ڈگمگا کے چلنے کا
سنبھل بھی جا کہ ابھی وقت ہے سنبھلنے کا

بہار آئے چلی جائے پھر چلی آئے
مگر یہ درد کا موسم نہیں بدلنے کا

یہ ٹھیک ہے کہ ستاروں پہ گھوم آئے ہم
مگر کسے ہے سلیقہ زمیں پہ چلنے کا

پھرے ہیں راتوں کو آوارہ ہم، تو دیکھا ہے
گلی گلی میں سماں چاند کے نکلنے کا

تمام نشّۂ ہستی، تمام کیفِ وجود
وہ ایک لمحہ ترے جسم کے پگھلنے کا

سوائے گردِ ملامت ملا بھی کیا ہم کو
بہت تھا شوق زمانے کے ساتھ چلنے کا

ہمیں تو اتنا پتا ہے کہ جب تلک ہم ہیں
رواجِ چاک گریباں نہیں بدلنے کا



مزاجِ رہبر و راہی بدل گیا ہے میاں
"زمانہ چال قیامت کی چل گیا ہے میاں"

تمام عمر کی نظّارگی کا حاصل ہے
وہ ایک درد جو آنکھوں میں ڈھل گیا ہے میاں

کوئی جنوں نہ رہا جب تو زندگی کیا ہے
وہ مر گیا ہے جو کچھ بھی سنبھل گیا ہے میاں

بس ایک موجِ تہ آب کیا تڑپ اُٹھی
لگا کہ سارا سمندر اُچھل گیا ہے میاں

جب انقلاب کے قدموں کی گونج جاگی ہے
بڑے بڑوں کا کلیجا دہل گیا ہے میاں

سجے ہوئے ہیں کھلونے سبھی دوکانوں پر
نہ جانے کس پہ ترا دل مچل گیا ہے میاں

کوئی ثبوت ملے گا تو کیوں نہ مانیں گے
سُنا تو ہے کہ بُرا وقت ٹل گیا ہے میاں

ہمارے خواب بھی بہلا نہ پائے آج ہمیں
جو رو لیے ہیں تو کچھ دل بہل گیا ہے میاں

نہ آہِ نیم شبی ہے نہ گریۂ سحری
مزاجِ اہلِ محبّت بدل گیا ہے میاں

یہ جام جامِ طلوعِ سحر کا نظّارہ
یہ مئے ہے یا کوئی سورج پگھل گیا ہے میاں

تمہارے دل میں جواب بھی ہے کوئی بات تو ہو
ہمارے دل سے تو سب کچھ نکل گیا ہے میاں

میں سوچتا تھا وطن جا کے پڑ رہوں گا کبھی
مگر فساد میں وہ گھر بھی جل گیا ہے میاں



انقلابوں کی گھڑی ہے
ہر "نہیں" "ہاں" سے بڑی ہے
لوگ خاموش سے کیوں ہیں
ایسی کیا آن پڑی ہے
کبھی ایسا بھی لگا ہے
زندگی بند گھڑی ہے
کیا ہوئے رات کے راہی
راہ سنسان پڑی ہے
دو جہاں کھو نہیں جائیں
عشق کی شرط کڑی ہے
اب کہاں آنکھ میں آنسو
دھول پلکوں سے جھڑی ہے
کتنی لاشوں پہ ابھی تک
ایک چادر سی پڑی ہے

روح کی پیاس کے آگے
جسم کی پیاس بڑی ہے
رات رستے سے ہٹے بھی
صبح آنے کو کھڑی ہے



زندگی تنہا سفر کی رات ہے
اپنے اپنے حوصلے کی بات ہے
کس عقیدے کی دُہائی دیجیے
ہر عقیدہ آج بے اوقات ہے
کیا پتا پہنچیں گے کب منزل تلک
گھٹتے بڑھتے فاصلوں کا سات ہے



وہ خیال و خواب کی رعنائیاں جاتی رہیں
جن کو چھو لیتے تھے، وہ پرچھائیاں جاتی رہیں
وہ "ندیم و مطرب و ساقی" کہاں گم ہو گیا
خلوتوں کی انجمن آرائیاں جاتی رہیں
اے نگاہِ یار! تیری مقدرت کو کیا ہوا
دل سے کیوں زخموں کی وہ گہرائیاں جاتی رہیں



دھیرے دھیرے عشق کی نظروں میں نرمی آگئی
رفتہ رفتہ حُسن کی خوابیدگی بڑھتی گئی

زندگی ہی تشنگی ٹھہری تو اس کا کیا علاج
جس قدر پیتے گئے ہم، تشنگی بڑھتی گئی

داغ جب چمکے تو سینے میں اُجالا ہو گیا
درد جب جاگا تو دل میں چاندنی بڑھتی گئی

ہم نے جو اپنے لہو سے کل جلائے تھے چراغ
وقت کے ہمراہ اُن کی روشنی بڑھتی گئی

جیسے جیسے زندگی پیچیدہ تر ہوتی گئی
آدمی کی اور بھی بے چارگی بڑھتی گئی

اِن حسینانِ جہاں سے اور تو کیا مل سکا
ہاں، مگر اتنا کہ اپنی خوش دِلی بڑھتی گئی



دل کو ہر لمحہ بچاتے رہے جذبات سے ہم
اتنے مجبور رہے ہیں کبھی حالات سے ہم
نشّۂ مَے سے کہیں پیاس بجھی ہے دل کی
تشنگی اور بڑھا لائے خرابات سے ہم
آج تو مِل کے بھی جیسے نہ ملے ہوں تجھ سے
چونک اُٹھتے تھے کبھی تیری ملاقات سے ہم
اب تو ہر جنبشِ مژگاں کو سمجھ لیتے ہیں
پہلے واقف تھے کہاں رمز و کنایات سے ہم
عشق میں آج بھی ہے نیم نگاہی کا چلن
پیار کرتے ہیں اسی حُسن روایات سے ہم
مرکزِ دیدۂ خوبانِ جہاں ہیں بھی تو کیا
ایک نسبت بھی تو رکھتے ہیں تری ذات سے ہم



تو اس قدر مجھے اپنے قریب لگتا ہے
تجھے الگ سے جو سوچوں عجیب لگتا ہے

جسے نہ حسن سے مطلب نہ عشق سے سروکار
وہ شخص مجھ کو بہت بدنصیب لگتا ہے

حدودِ ذات سے باہر نکل کے دیکھ ذرا
نہ کوئی غیر، نہ کوئی رقیب لگتا ہے

یہ دوستی، یہ مراسم، یہ چاہتیں یہ خلوص
کبھی کبھی مجھے سب کچھ عجیب لگتا ہے

اُفق پہ دور چمکتا ہوا کوئی تارا
مجھے چراغِ دیارِ حبیب لگتا ہے

نہ جانے کب کوئی طوفان آئے گا یارو
بلند موج سے ساحل قریب لگتا ہے



تم پہ کیا بیت گئی، کچھ تو بتاؤ یارو
میں کوئی غیر نہیں ہوں کہ چھپاؤ یارو
اِن اندھیروں سے نکلنے کی کوئی راہ کرو
خونِ دل سے کوئی مشعل ہی جلاؤ یارو
ایک بھی خواب نہ ہو جن میں وہ آنکھیں کیا ہیں
اک نہ اک خواب تو آنکھوں میں بساؤ یارو
بوجھ دنیا کا اُٹھاؤں گا اکیلا کب تک
ہو سکے تم سے تو کچھ ہاتھ بٹاؤ یارو
زندگی یوں تو نہ باہنوں میں چلی آئے گی
غمِ دوراں کے ذرا ناز اُٹھاؤ یارو
عمر بھر قتل ہوا ہوں میں تمھاری خاطر
آخری وقت تو سولی نہ چڑھاؤ یارو
اور کچھ دیر تمھیں دیکھ کے جی لوں ٹھہرو
میری بالیں سے ابھی اُٹھ کے نہ جاؤ یارو



آنکھیں چرا کے ہم سے بہار آئے، یہ نہیں
حصّے میں اپنے صرف غبار آئے، یہ نہیں
کوئے غمِ حیات میں سب عمر کاٹ دی
تھوڑا سا وقت واں بھی گزار آئے، یہ نہیں
خود عشق قربِ جسم بھی ہے، قربِ جاں کے ساتھ
ہم دور ہی سے اُن کو پکار آئے، یہ نہیں
آنکھوں میں دل کھلے ہوں تو موسم کی قید کیا
فصلِ بہار ہی میں بہار آئے یہ نہیں
اب کیا کریں کہ حُسن جہاں ہے عزیز ہے
تیرے سوا کسی پہ نہ پیار آئے، یہ نہیں
اکثر ترے بغیر ہمیں چین آ گیا
تو آئے تب ہی ہم کو قرار آئے، یہ نہیں
ہم سب سے پہلے قتل ہوئے، تم گواہ ہو
مرنے پہ دوسروں کو اُبھار آئے یہ نہیں
وعدوں کو خونِ دل لکھو، تب تو بات ہے
کاغذ پہ قسمتوں کو سنوار آئے یہ نہیں



کل کہاں تھی اُن کی آنکھوں میں مروّت اِس قدر
آج کیوں کرنے لگے ہم سے محبّت اِس قدر

جانتے ہوں یا نہ ہوں، پہچاننا مشکل نہیں
ملتی جُلتی ہے ہر اک قاتل کی صورت اس قدر

ہر کسی فٹ پاتھ پر چپ چاپ مر سکتے ہیں ہم
کم سے کم حاصل تو ہے ہم کو اجازت اس قدر

اک تبسّم، اک نظر، اک حرف، کچھ کم تو نہیں
کون دیتا ہے کسی کے دل کی قیمت اس قدر

آج تو کچھ اور بھی بے رنگ ہے خاکِ چمن
خونِ دل! کل تک نہ تھی تیری ضرورت اس قدر



جسم کی ہر بات ہے آوارگی یہ مت کہو
ہم بھی کر سکتے ہیں ایسی شاعری یہ مت کہو

اُس نظر کی، اُس بدن کی گنگناہٹ تو سنو
ایک سی ہوتی ہر اک راگنی یہ مت کہو

ہم سے دیوانوں کے بِن، دنیا سنورتی کس طرح
عقل کے آگے ہے کیا دیوانگی، یہ مت کہو

کٹ سکی ہیں آج تک سونے کی زنجیریں کہاں
ہم بھی اب آزاد ہیں، یارو ابھی یہ مت کہو

پاؤں اتنے تیز ہیں، اُٹھتے نظر آتے نہیں
آج تھک کر رہ گیا ہے آدمی، یہ مت کہو

جتنے وعدے کل تھے اتنے آج بھی موجود ہیں
اُن کے وعدوں میں ہوئی ہے کچھ کمی یہ مت کہو

دل میں اپنے درد کی چھٹکی ہوئی ہے چاندنی
ہر کہیں پھیلی ہوئی ہے تیرگی، یہ مت کہو



وہ ہم سے آج بھی دامن کشاں چلے ہے میاں
کسی پہ زور ہمارا کہاں چلے ہے میاں
جہاں بھی تھک کے کوئی کارواں ٹھہرتا ہے
وہیں سے ایک نیا کارواں چلے ہے میاں
جو ایک سمت گماں ہے تو ایک سمت یقیں
یہ زندگی تو یونہی درمیاں چلے ہے میاں
بدلتے رہتے ہیں بس نام اور تو کیا ہے
ہزاروں سال سے اک داستاں چلے ہے میاں
یقیں نہیں ہے تو اہلِ یقیں کی بات نہ کر
نظر اٹھائیں تو کوہِ گراں چلے ہے میاں
ہر اک قدم ہے نئی آزمائشوں کا ہجوم
تمام عمر کوئی امتحاں چلے ہے میاں
وہیں پہ گھومتے رہنا تو کوئی بات نہیں
زمیں چلے ہے تو آگے کہاں چلے ہے میاں

ہماری آنکھوں میں اک چاندنی اُترتی ہے
جہاں بھی تذکرۂ مہ رُخاں چلے ہے میاں
وہ ایک لمحۂ حیرت کہ لفظ ساتھ نہ دیں
"نہیں" چلے ہے نہ ایسے میں "ہاں" چلے ہے میاں



اچھا ہے اُن سے کوئی تقاضا کیا نہ جائے
اپنی نظر میں آپ کو رسوا کیا نہ جائے

ہم ہیں ترا خیال ہے تیرا جمال ہے
اک پل بھی اپنے آپ کو تنہا کیا نہ جائے

اُٹھنے کو اُٹھ تو جائیں تری انجمن سے ہم
پر تیری انجمن کو بھی سونا کیا نہ جائے

اُن کی روش جُدا ہے، ہماری روش جُدا
ہم سے تو بات بات پہ جھگڑا کیا نہ جائے

ہر چند اعتبار میں دھوکے بھی ہیں، مگر
یہ تو نہیں کسی پہ بھروسا کیا نہ جائے

لہجہ بنا کے بات کریں اُن کے سامنے
ہم سے تو اس طرح کا تماشا کیا نہ جائے

انعام ہو، خطاب ہو ویسے ملے کہاں
جب تک سفارشوں کو اکٹھا کیا نہ جائے

اِس وقت ہم سے پوچھ نہ غم روزگار کے
ہم سے ہر ایک گھونٹ کو کڑوا کیا نہ جائے



کیا غم اگر تُلی ہیں سنانیں تُلی رہیں
ہر موڑ پر کفن کی دوکانیں کُھلی رہیں

اوجھل نظر سے غم کی لطافت نہ ہو کبھی
اچھا ہے آنسوؤں سے جو آنکھیں دُھلی رہیں

دو چار گھونٹ تلخ جو ہیں، تلخ ہی سہی
کچھ تلخیاں جو ان لہو میں گُھلی رہیں

تھک کر نہ انتظار سے بازو سمیٹ لے
باہیں جو کھول دی ہیں تو باہیں کُھلی رہیں



لمحے لمحے کی سیاست پہ نظر رکھتے ہیں
ہم سے دیوانے بھی دنیا کی خبر رکھتے ہیں

اتنے سادہ بھی نہیں ہم کہ بھٹک کر رہ جائیں
کوئی منزل نہ سہی، راہ گذر رکھتے ہیں

مار ہی ڈالے جو بے موت، یہ دنیا وہ ہے
ہم جو زندہ ہیں تو جینے کا ہُنر رکھتے ہیں

رات ہی رات ہے، باہر کوئی جھانکے تو سہی
یوں تو آنکھوں میں سبھی خوابِ سحر رکھتے ہیں

ہم سے اس درجہ تغافل بھی نہ برتو صاحب
ہم بھی کچھ اپنی دُعاؤں میں اثر رکھتے ہیں



ایک ہے زمین تو سمت کیا، حدود کیا
روشنی جہاں بھی ہو، روشنی کا ساتھ دو

خود جنونِ عشق بھی اب جنوں نہیں رہا
ہر جنوں کے سامنے آگہی کا ساتھ دو

ہر خیال و خواب ہے کل کی جنّتیں لیے
ہر خیال و خواب کی تازگی کا ساتھ دو

چھا رہی ہیں ہر طرف ظلمتیں تو غم نہیں
روح میں کھلی ہوئی چاندنی کا ساتھ دو

کیا بتوں کا واسطہ، کیا خدا کا واسطہ
آدمی کے واسطے آدمی کا ساتھ دو



آسودگی کی جان اگر ہے تو گاؤں میں
شہروں کا زہر گھول نہ دینا ہواؤں میں

بیلا ہو، کیتکی ہو کہ چمپا کہ چاندنی
ہر پھول سے قریب تھے ہم اپنے گاؤں میں

یہ لہر لہر زلف تری پنڈلیوں تلک
کیوں اس طرح بدن کو چھپائے لتاؤں میں

شاید ہمارا نام و نسب یاد ہو انھیں
صدیاں جو سو رہی ہیں اندھیری گپھاؤں میں

اب کیا جنونِ دشت نوردی سے واسطہ
زنجیر ڈال لی ہے دِوانوں نے پاؤں میں

میرے بھی ہاتھ قطع ہیں تیرے بھی ہاتھ شل
اس لاش کو اٹھا کے رکھے کون چھاؤں میں

ہم عشق کر کے مفت میں بدنام ہو گئے
ورنہ شمار اپنا بھی تھا دیوتاؤں میں



اب شہر میں جینے کے بھی اسباب رہے نا
وہ آگ لگی ہے کہ بجھائے سے بجھے نا
تو مجھ کو کوئی راز لگے سر سے قدم تک
سوچوں کہ یہ کیا راز ہے، کچھ راز کھلے نا
دیکھی ہے محبت بھی کبھی سنگ دلوں میں
ایسا نہیں پتّھر پہ کوئی پھول کھلے نا
لہجے کا کرشمہ ہے کہ آواز کا جادو
وہ بات بھی کہہ جائے، مرا دل بھی دکھے نا
کچھ رنگ تھے خوابوں کے جو اشکوں میں نہ ٹھہرے
کچھ رنگ ہیں ایسے بھی جو پلکوں سے چھٹے نا
غم ہجر کا ہم ہجر کے ماروں سے تو پوچھو
دن چاہے گزر جائے مگر رات کٹے نا
تو ہی مری آنکھوں کے لیے حدِّ نظر ہے
دیکھا مری نظروں نے کبھی تجھ سے پرے نا

سو بار کے دُہرائے ہوئے لفظ نہ دُہرا
الفاظ ہوں بے جان تو کچھ بات بنے نا
میں اُس سے نگاہیں تو ہٹانے کو ہٹا لوں
پر، سوچ رہا ہوں کہ بُرا اُس کو لگے نا
شاید کہ یہ دل غم کے اندھیرے سے بہل جائے
اچھا ہے جو اِس رات کوئی شمع جلے نا
سوچا تھا، چلو پیاس بجھے زہر ہی پی لیں
پر زہر ملے تب تو کوئی زہر پیئے نا



ہر دھندلکے میں کئی نقش نظر آتے ہیں
شمع جلتی ہے تو تصویر بدل جاتی ہے

فرق کچھ بھی نظر آتا نہیں زندانوں میں
صرف اتنا ہے کہ زنجیر بدل جاتی ہے

چند وہموں پہ نہ رکھ فکر و عمل کی بنیاد
صرف بنیاد سے تعمیر بدل جاتی ہے

دل نہ بدلیں گے تو حالات بدلنے سے رہے
دل بدل جانے سے تقدیر بدل جاتی ہے



زندگی تجھ کو بھلایا ہے بہت دن ہم نے
وقت خوابوں میں گنوایا ہے بہت دن ہم نے

اب یہ نیکی بھی ہمیں جرم نظر آتی ہے
سب کے عیبوں کو چھپایا ہے بہت دن ہم نے

تم بھی اِس دل کو دُکھا لو تو کوئی بات نہیں
اپنا دل آپ دُکھایا ہے بہت دن ہم نے

مدّتوں ترکِ تمنّا پہ لہو رویا ہے
عشق کا قرض چکایا ہے بہت دن ہم نے

کیا پتا ہو بھی سکے اِس کی تلافی کہ نہیں
شاعری تجھ کو گنوایا ہے بہت دن ہم نے



مانا، کہ رنگ رنگ ترا پیرہن بھی ہے
پر، اس میں کچھ کرشمۂ عکسِ بدن بھی ہے

عقلِ معاش و حکمتِ دنیا کے باوجود
ہم کو عزیز عشق کا دیوانہ پن بھی ہے

مُطرب بھی تو، ندیم بھی تو، ساقیہ بھی تو
تو جانِ انجمن ہی نہیں، انجمن بھی ہے

بازو چھوا جو تو نے، تو اُس دن کُھلا یہ راز
تو صرف رنگ و بو ہی نہیں ہے بدن بھی ہے

اپنا تو تجربہ ہے بہت مختلف، مگر
سُنتے ہیں شہرِ دل میں وفا کا چلن بھی ہے

یہ دور کس طرح سے کٹے گا پہاڑ سا!
یارو! بتاؤ ہم میں کوئی کوہکن بھی ہے



مجھے معلوم ہے، میں ساری دنیا کی امانت ہوں
مگر وہ لمحہ، جب میں صرف اپنا ہو سا جاتا ہوں
میں تم سے دور رہتا ہوں تو میرے ساتھ رہتی ہو
تمہارے پاس آتا ہوں تو، تنہا ہو سا جاتا ہوں
میں چاہے سچ ہی بولوں ہر طرح سے اپنے بارے میں
مگر تم مسکراتی ہو تو جھوٹا ہو سا جاتا ہوں
ترے گلرنگ ہونٹوں سے دہکتی زندگی پی کر
میں پیاسا اور پیاسا اور پیاسا ہو سا جاتا ہوں
تجھے باہوں میں بھر لینے کی خواہش یوں اُبھرتی ہے
کہ میں اپنی نظر میں آپ رسوا ہو سا جاتا ہوں



لمحہ لمحہ تری یادیں جو چمک اُٹھتی ہیں
ایسا لگتا ہے کہ اُڑتے ہوئے پل جلتے ہیں
میرے خوابوں میں کوئی لاش اُبھر آتی ہے
بند آنکھوں میں کئی تاج محل جلتے ہیں



تمام عمر عذابوں کا سلسلہ تو رہا
یہ کم نہیں، ہمیں جینے کا حوصلہ تو رہا
گزر ہی آئے کسی طرح تیرے دیوانے
قدم قدم پہ کوئی سخت مرحلہ تو رہا
چلو نہ عشق ہی جیتا، نہ عقل ہار سکی
تمام وقت مزے کا مقابلہ تو رہا
میں تیری ذات میں گم ہو سکا نہ تو مجھ میں
بہت قریب تھے ہم، پھر بھی فاصلہ تو رہا
روش روش پہ جو کانٹے مہک اُٹھے بھی تو کیا
چمن سے دور گلابوں کا قافلہ تو رہا
یہ اور بات کہ ہر چھیڑ لااُبالی تھی
تیری نظر کا دلوں سے معاملہ تو رہا
بہت حسین سہی وضعِ احتیاط تری
مری ہوس کو ترے پیار سے گلہ تو رہا



ہر ایک شخص پریشاں و "دربدر" سا لگے
یہ شہر مجھ کو تو یارو! کوئی بھنور سا لگے

کسے پتا ہے کہ دنیا کا حشر کیا ہوگا
کبھی کبھی تو مجھے آدمی سے ڈر سا لگے

اب اُس کے طرزِ تجاہل کو کیا کہے کوئی
وہ بے خبر تو نہیں، پھر بھی بے خبر سا لگے

نشاطِ صحبتِ رنداں بہت غنیمت ہے
کہ لمحہ لمحہ پُر آشوب و پُر خطر سا لگے

ہر ایک غم کو خوشی کی طرح برتنا ہے
یہ دور وہ ہے کہ جینا بھی اک ہنر سا لگے

تری زبان کا کیا اعتبار ہے، لیکن
تری نگاہ کا ہر قول معتبر سا لگے

وہ تند وقت کی رَو ہے کہ پاؤں ٹک نہ سکیں
ہر آدمی کوئی اُکھڑا ہوا شجر سا لگے

جہانِ نو کے مکمل سنگھار کی خاطر
صدی صدی کا زمانہ بھی مختصر سا لگے



طلوعِ صبح ہے، نظریں اُٹھا کے دیکھ ذرا
شکستِ ظلمتِ شب مسکرا کے دیکھ ذرا

غمِ بہار و غمِ یار ہی نہیں سب کچھ
غمِ جہاں سے بھی دل کو لگا کے دیکھ ذرا

بہار کون سی سوغات لے کے آئی ہے
ہمارے زخمِ تمنّا نو آ کے دیکھ ذرا

ہر ایک سمت سے اک آفتاب اُبھرے گا
چراغِ دیر و حرم تو بُجھا کے دیکھ ذرا

وجودِ عشق کی تاریخ کا پتہ تو چلے
ورق اُلٹ کے تو ارض و سما کے دیکھ ذرا

ملے تو، تو ہی ملے اور کچھ قبول نہیں
جہاں میں حوصلے اہلِ وفا کے دیکھ ذرا

تری نظر سے ہے رشتہ مرے گریباں کا
کدھر ہے میری طرف مسکرا کے دیکھ ذرا



ہر لفظ ترے جسم کی خوشبو میں ڈھلا ہے
یہ طرز، یہ اندازِ سخن ہم سے چلا ہے

ارمان ہمیں ایک رہا ہو، تو کہیں بھی
کیا جانے یہ دل کتنی چتاؤں میں جلا ہے

اب جیسا بھی چاہیں جسے حالات بنا دیں
ہے یوں کہ کوئی شخص بُرا ہے نہ بھلا ہے



آہٹ سی کوئی آئے تو لگتا ہے کہ تم ہو
سایا کوئی لہرائے، تو لگتا ہے کہ تم ہو

جب شاخ کوئی ہاتھ لگاتے ہی چمن میں
شرمائے، لچک جائے، تو لگتا ہے کہ تم ہو

رستے کے دھندلکے میں کسی موڑ پہ کچھ دور
اک لَو سی چمک جائے، تو لگتا ہے کہ تم ہو

صندل سے مہکتی ہوئی پُرکیف ہوا کا
جھونکا کوئی ٹکرائے، تو لگتا ہے کہ تم ہو

اوڑھے ہوئے تاروں کی چمکتی ہوئی چادر
ندّی کوئی بل کھائے، تو لگتا ہے کہ تم ہو

جب رات گئے کوئی کرن، میرے برابر
چپ چاپ سے سو جائے، تو لگتا ہے کہ تم ہو



تمہارے جشن کو، جشنِ فروزاں ہم نہیں کہتے
لہو کی گرم بوندوں کو چراغاں ہم نہیں کہتے
اگر حد سے گزر جائے دوا تو بن نہیں جاتا
کسی بھی درد کو دنیا کا درماں ہم نہیں کہتے
نظر کی انتہا کوئی، نہ دل کی انتہا کوئی
کسی بھی حُسن کو، حُسنِ فراواں ہم نہیں کہتے
کسی عاشق کے شانے پر بکھر جائے تو کیا کہنا
مگر اُس زلف کو، "زلفِ پریشاں" ہم نہیں کہتے
نہ بوئے گل مہکتی ہے، نہ شاخِ گل لچکتی ہے
ابھی اپنے گلستاں کو گلستاں، ہم نہیں کہتے
بہاروں سے جنوں کو ہر طرح نسبت سہی لیکن
شگفتِ گل کو عاشق کا گریباں ہم نہیں کہتے
ہزاروں سال بیتے ہیں، ہزاروں سال بیتیں گے
بدل جائے گی کل تقدیرِ انساں ہم نہیں کہتے



زمیں ہو گی کسی قاتل کا داماں، ہم نہ کہتے تھے
اکارت جائے گا خونِ شہیداں ہم نہ کہتے تھے

علاجِ چاکِ پیراہن ہوا تو اِس طرح ہو گا
سیا جائے گا کانٹوں سے گریباں ہم نہ کہتے تھے

ترانے، کچھ دے لفظوں میں خود کو قید کریں گے
عجب انداز سے پھیلے گا زنداں ہم نہ کہتے تھے

کوئی اتنا نہ ہو گا لاش بھی لے جا کے دفنا دے
اِنھیں سڑکوں پہ مر جائے گا انساں ہم نہ کہتے تھے

نظر لپٹی ہے شعلوں میں، لہو تپتا ہے آنکھوں میں
اُٹھا ہی چاہتا ہے کوئی طوفاں ہم نہ کہتے تھے

چھلکتے جام میں بھیگی ہوئی آنکھیں اُتر آئیں
ستائے گی کسی دن یادِ یاراں ہم نہ کہتے تھے

نئی تہذیب کیسے لکھنؤ کو راس آئے گی
اُجڑ جائے گا یہ شہرِ غزالاں ہم نہ کہتے تھے



لاکھ آوارہ سہی، شہروں کے فٹ پاتھوں پہ ہم
لاش یہ کس کی لیے پھرتے ہیں ان ہاتھوں پہ ہم

اب اُنھیں باتوں کو سنتے ہیں تو آتی ہے ہنسی
بے طرح ایمان لے آئے تھے جن باتوں پہ ہم

کوئی بھی موسم ہو، دل کی آگ کم ہوتی نہیں
مفت کا الزام رکھ دیتے ہیں برساتوں پہ ہم

زلف سے چھنتی ہوئی اُس کے بدن کی تابشیں
ہنس دیا کرتے تھے اکثر چاندنی راتوں پہ ہم

اب انھیں پہچانتے بھی شرم آتی ہے ہمیں
فخر کرتے تھے کبھی جن کی ملاقاتوں پہ ہم



اب دل کے کہاں گردوہ مہتاب رہے ہیں
پلکوں پہ سُلگتے ہوئے کچھ خواب رہے ہیں

طوفانِ حوادث سے ڈراتا ہے ہمیں کیا
ہم لوگ تو اکثر تہِ گرداب رہے ہیں

بے وجہ تو بیتاب نہ پہلے تھے نہ اب ہیں
بے تاب رکھا تم نے تو بے تاب رہے ہیں

دنیائے سیاست ہو کہ دنیائے ادب ہو
دیوانے تو ہر حال میں نایاب رہے ہیں



جائیے ، بیٹھئے حکمرانوں کے بیچ
آپ کیوں آگئے ہم دوالوں کے بیچ

اور کیا ہے سیاست کے بازار میں
کچھ کھلونے سجے ہیں دُکانوں کے بیچ

تھا جنھیں عشق کا حوصلہ اُٹھ گئے
تذکرے رہ گئے داستانوں کے بیچ

عشق کے نام پر اور تو کیا ہوا
دشمنی ہوگئی دو گھرانوں کے بیچ

لوگ باتیں بنانے پہ ایسے تُلے
چھپ گئی ہر حقیقت فسانوں کے بیچ

جلنے والوں کی آہیں کہاں جل سکیں
اک دھواں ہے ابھی تک مکانوں کے بیچ

زندگانی کی قدریں بدلنے لگیں
لوگ بٹنے لگے دو زمانوں کے بیچ

کم سے کم ہم میں یہ حوصلہ تو رہا
زندگی کاٹ دی امتحانوں کے بیچ
پاؤں تحت الثریٰ میں اُترتے گئے
ذہن اُڑتا رہا آسمانوں کے بیچ
شعر و فن کی سجی ہے نئی انجمن
ہم بھی بیٹھے ہیں، کچھ نوجوانوں کے بیچ



بھولے نہ کسی حال میں آدابِ نظر ہم
مڑ کر نہ تجھے دیکھ سکے وقتِ سفر ہم

اے حسن! کسی نے تجھے اتنا تو نہ چاہا
برباد ہوا تیرے لیے کون، مگر ہم

جینے کا ہمیں خود نہ ملا وقت تو کیا ہے
لوگوں کو سکھاتے رہے جینے کا ہنر ہم

اب تیرے تعلق سے ہمیں یاد ہے اتنا
اک رات کو مہمان رہے تھے ترے گھر ہم

دنیا کی کسی چھاؤں سے دھندلا نہیں سکتا
آنکھوں میں لیے پھرتے ہیں جو خوابِ سحر ہم

وہ کونسی آہٹ تھی جو خوابوں میں در آئی
کیا جانیے کیوں چونک پڑے پچھلے پہر ہم

---

# نئی اور اہم مطبوعات

| | | |
|---|---|---|
| پچھلے پہر | جاں نثار اختر | -/۷ |
| بیاضِ مریم | سکندر علی وجد | -/۱۲ |
| آوارہ سجدے | کیفی اعظمی | -/۶ |
| آتشِ گل | جگر مرادآبادی | -/۸ |
| مسالک و منازل | ضیاء احمد بدایونی | -/۲۲ |
| مغلیہ ہندوستان میں زرعی تعلقات | سید نورالحسن | -/۴ |
| سماجی تبدیلیاں ازمنۂ وسطیٰ کے ہندوستان میں | رام شرن شرما | -/۲ |
| قدیم دِلّی کالج | مالک رام | ۴/۵۰ |
| انتخاب حالیؔ | مرتبہ سفارش حسین رضوی | ۶/۵۰ |
| یادوں کے سائے | عتیق صدیقی | -/۱۸ |
| تلاش میر | نثار احمد فاروقی | -/۱۱ |
| ہوا کے دوش پر | غلام ربانی تاباںؔ | ۵/۵۰ |
| جدید ترکی ادب کے ارکان ثلاثہ | ضیاالحسن فاروقی | -/۴ |
| مذہب اور جدید ذہن | ڈاکٹر مشیرالحق | ۷/۵۰ |
| غالب اور شاہانِ تیموریہ | ڈاکٹر خلیق انجم | ۹/۵۰ |
| نگارشات | پروفیسر محمد مجیب | -/۱۶ |
| جانے والوں کی یاد آتی ہے | صالحہ عابد حسین | -/۱۸ |
| ہاتھ ہمارے قلم ہوئے | راجندر سنگھ بیدی | -/۱۰ |
| مسرت سے بصیرت تک | آل احمد سرور | ۱۲/۵۰ |
| وہ صورتیں الٰہی | مالک رام | -/۱۰ |
| دین الٰہی اور اس کا پس منظر | مہر محمد خاں شہاب مالیر کوٹلوی | -/۴ |
| نظر اور نظریے | آل احمد سرورؔ | ۱۲/۵۰ |
| ہمارے ذاکر صاحب | رشید احمد صدیقی | -/۹ |
| طنزیات و مضحکات | رشید احمد صدیقی | ۱۰/۵۰ |

لبرٹی آرٹ پریس (پرو پرائٹرز: مکتبہ جامعہ لمیٹڈ) پٹودی ہاؤس دریا گنج دہلی